إِنَّ أَوْلِيَاءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ

# الفاضل

سوانح عمری حضرت سید محمد فاضل الدین ابو الفرح رحمۃ اللہ علیہ

یعنے

مورث اعلیٰ خاندان دربار فاضلیہ بٹالہ شریف کے

حالات

معہ اردو ترجمہ

## بروق القادر

جسکو

خادم الفقراء قاضی غلام محی الدین ایڈیٹر

رسالہ العزیز نے

خواجہ پریس بٹالہ میں باہتمام احمد وجودی پرنٹر چھپوا کر شائع کیا

بار دوم — تعداد جلد یکہزار — قیمت عمر

# دیباچہ

ارباب دانش پر بخوبی روشن ہے۔ کہ انسان کی زندگی کا مقصد اعلیٰ و غرض اقصیٰ یہ ہے کہ عاداتِ رذیلہ سے بچاؤ حاصل ہو اور فضائل اخلاق کی تربیت اور اطوار کی اصلاح ہو لیکن اس مقصد کے حصول میں جو دشواری اور دقت ہے اس سے بجز نفوس قدسیہ اور کوئی متنفس مطلع نہیں ہو سکا۔ کیونکہ محض اپنی شخصی اخلاق کی درستگی میں کامیاب ہو جانا۔ اور دوسرے بنی نوع انسان کی تمدنی اصلاح کیلئے کچھ فکر نہ کرنا ہمہ ردی اور مؤانست کے مطلقاً خلاف ہے۔ بلکہ گویا یوں سمجھو کہ اصل مقصد ہی فوت ہو گیا۔ ہر شخص پر فطرتاً لازم ہے کہ محاسن کی تربیت اور سیئات و خطایا کے قلع و استیصال میں سرگرمی اختیار کرے۔ اور اس میدان میں جو نفوس قدسیہ کو کامیابی حاصل ہوئی ہے کسی اور کو نہ ہوئی ہے نہ ہو گی ؞

وعظ و پند سے اتنا اثر نہیں ہوتا جتنا کہ محاسنِ اخلاق کے مجسم پیکر کو دیکھنے سے ہوتا ہے۔ اور اولیا کرام جو کہ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کا مظہر ہیں یہ عملی تعلیم تمام عالم میں رائج کرتے ہیں ایسے افراد کی سیرت کا مطالعہ کرنا بھی مقصود مذکور میں ضرور مفید ہوتا ہے۔ ہمارے آقائے نامدار حضرت ابو الفرح سید محمد شمس الدین صاحب قدس سرہٗ نے اپنی زندگی کو اسی مقصد کیلئے وقف کر دیا ہوا تھا۔ یہ رسالہ جو کہ آنجناب کے سجادہ نشین صاحب قبلہ سید نذر محی الدین صاحب نے شرائف غوثیہ سے ترجمہ فرما کر رفاہ عام کیلئے عطا فرمایا ہے صلاحیت پسند مذاق کیلئے نہایت مفید ثابت ہو گا۔ کیونکہ اس میں آنجناب رح کی زندگی پر جا بجا روشنی ڈالی گئی ہے کہ اس سے سبق حاصل کیا جا سکے ہمیں فخر و ناز ہے کہ اس جلیل القدر خاندان سے وابستہ ہیں کیونکہ اس چمنستان کا گل سر سبد ابو الفرح رح عالم عمل اور علم میں ممتاز ترین فرد تھے چنانچہ اکمل قاضی غلام محی الدین صاحب۔ ایڈیٹر رسالہ العزیز نے آنجناب کے دیگر خلفا کے حالات بھی بالاختصار درج کئے ہیں تاکہ معلوم ہو جائے کہ آپکی اولاد کا بڑا رکن آج تک آپکے سجادہ پر مقصد مذکور کی سر انجام دہی کیلئے رونق افروز رہتا چلا آتا ہے۔ اور یہ زندہ ثبوت ہے اس امر کا کہ آنجناب کا مذکورہ شغف درگاہ باریتعالیٰ میں یوں مقبول ہوا کہ آپکا معمول و اصول اس زمانہ تک محو عمل رہا ہے اور سچی دہ مستعد اور مبارک حضرات سے مزین رہا ہے اور انشاء اللہ رہیگا۔ اور یہی ہے یَسْتَبْشِرُونَ بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ وَفَضْلٍ کا انعام جو کہ حضرت ابو الفرح رح کو عطا ہوا۔ اہل مذاق اس رسالہ کو ضرور پڑھیں اور پڑھکر اپنے احباب کو دیدیں کہ وہ بھی مستفیض ہو سکیں

اس ایڈیشن میں بردق القادر کا ترجمہ بھی شامل کر دیا گیا ہے جو کہ حضرت ابو الفرح کے مقصد پر مزید وضاحت لائیگا

بندہ سید بدر محی الدین قادری خادم درگاہ فاضلیہ بٹالہ شریف ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# حالات حضرت قدوۃ السالکین زبدۃ العارفین فخر الکاملین

# عمدۃ الفاضلین حضرت ابوالفرح محمد فاضل الدین رحمتہ اللہ علیہ

حنفی مذہباً، قادری مشرباً، بٹالوی مسکناً

## نسب

آپ کا نسب مبارک جناب مسجود الباب جناب عالی حضرت پیر دستگیر سید عبدالقادر گیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ملتا ہے۔ حضرت آغا بدیع الدین شہید رحمتہ اللہ علیہ جو گیارہویں پشت جناب عالی کی اولاد سے ہیں۔ اور حضرت ابوالفرح ممدوح چھٹے واسطہ سے اُن کی اولاد ہیں۔ آپ کے

حاشیہ:- بحر الانساب (مصنفہ حضرت شیخ عبدالحق صاحب محدث دہلوی رحمتہ اللہ علیہ جو مشہور تاریخ دان اور ولی اللہ ہوئے ہیں) میں آپ کی نسب کا حال سادات النبی درج ہے۔

صاحب خلاصۃ الہند نے بھی آپ کا حال لکھا ہے۔

کتاب امرائے شاہجہانی فارسی جس میں شاہجہان شہنشاہ ہندوستان کے امرا

والد ماجد کا نام سید محمد عنایت اللہ تھا۔ جو کہ عہد شاہجہانی میں ایک بڑے ممتاز عہدہ قاضی القضات پر متفرق علاقہ جات سیالکوٹ و کاشمیر و کابل میں حکمران تھے۔ نیز خطاب خان بہادر اور لاکھ روپیہ سالانہ دربار شاہی سے عطا تھے۔ آپ کے خلف اکبر یعنی حضرت ممدوح کے بڑے بھائی سید محمد اکرم پرگنہ منگڑی ضلع گورداسپور بعہدہ قاضی مقرر تھے۔ جب قاضی القضات خان بہادر موصوف کے انتقال کا وقت قریب پہنچا۔ تو جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا رویا میں ارشاد ہوا کہ اے قاضی! تیرا وقت اب نزدیک ہے۔ اپنے وطن کو لوٹ۔ تو آپ فی الفور اپنے دار الحکومت کابل سے وطن کو تشریف

بقایا حاشیہ صفحہ گزشتہ:۔ ذوی اقتدار اشخاص کے حالات صحیح طور پر لکھے گئے ہیں۔ ایک مشہور مستند کتاب ہے۔ اس میں حضرت موصوف کے حالات اور نسب سادات ہونا درج ہے۔ اور پنجاب کے پرانے بزرگ خاندانوں کی پرانی کتابیں جو آج سے ایک سو سال پہلے کی لکھی ہوئی ہیں آپ کے حسب نسب اور علم و فضل کے حالات ان میں موجود ہیں چنانچہ تیتل شریف میں ایک ایسی کتاب حضرت شاہ کمال قادری رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد کے پاس موجود ہے

اچ شریف گیلانیاں جنہوں نے گذشتہ زمانہ میں سادات پنجاب کے شجروں کا صحیح طور پر محفوظ رکھنے کا بیڑا اٹھایا ہوا تھا۔ اس خاندان کا سادات گیلانی ہونیکا ثبوت دیا ہے۔ اور وقتاً فوقتاً سجادگانِ درگاہ غوثیہ بغداد شریف نے بھی تصدیق فرمائی ہے۔

علاوہ ازیں پرانے شجرہ ہائے اور فرمانِ شاہانِ سلف اور دیگر کاغذات متعلقہ معافی جائداد وغیرہ اس کی شہادت دے رہے ہیں

فرما ہوئے۔ چند دنوں بعد کسی مخالف کے ہاتھ سے شہادت پا گئے۔ چنانچہ مرقد منور آپ کا چک قاضیاں ضلع گورداسپور میں زیارتگاہ خلائق ہے آپ نے سات صاحبزادے چھوڑے۔ چھ تو بڑے عالم تھے۔ لیکن

## تعلیم

ہمارے حضرت ممدوح بعمر تقریباً دس گیارہ سال رہ گئے۔ جنہیں نہ تو اندوختہ پدری پر بڑے بھائیوں نے متصرف ہونے دیا۔ نہ ہی آپ کی تعلیم و تربیت کا انتظام کیا۔ ایسی حالت میں ایک دوست نے ہمدردانہ عرض کیا۔ آپ ان کو چھوڑیں اور اپنے بل پر تعلیم کی کوشش کریں۔ اللہ تعالیٰ شانہ ہر طرح آپ کو لائق کرینگے۔ اور یہ سب آپ کے محتاج ہونگے۔ حالات بعقولی کو کو ملاحظہ فرما دیں۔ چنانچہ آپ نے کمر ہمت باندھ لی۔ اور لاہور میں تشریف لے آئے۔ جہاں کہ میاں محمد غوث نامی ایک عالم متبحر تھے۔ ان سے پڑھنا شروع کر دیا۔ چند عرصہ بعد وہاں سے سیالکوٹ میں مولوی ابوالحسن فتح محمد صاحب جن کی تدریس مشہور عالم تھی کے پاس ٹھہرے اور تکمیل علوم ظاہری حاصل فرمائی۔ پھر وطن کو واپس تشریف لائے

## شادی

اور نکاح کی سنت ادا کی۔ جو کہ ایک بزرگ میاں عنایت اللہ صاحب نامی ساکن بٹالہ کی دختر سے ہوئی اور وہ پہلے ہی سے بحالت حضوری آپ کی ہونہار طبیعت کے چمکتے ہوئے جوہر سے واقف ہو چکے تھے۔ اور اپنی صاحبزادی کی نسبت کر دی تھی۔ اور منتظر تھے کہ جب آپ

ان۔ فراغت تعلیم وطن کو واپسی فرمادیں تو اس کارِ خیر کو سرانجام کر دوں

# ارادۂ ملازمت

الغرض جب کہ آپ کا سِن شریف بیس[۲۰] سال تک پہنچا۔ تو آپ دستارِ فضیلت حاصل کر چکے۔ پھر خواہش کی کہ مثل طریقۂ آبائی دربار شاہی میں جو کہ دہلی میں تھا جاؤں اور ملازمت حاصل کروں۔ تاکہ آرام و دولت و عزت نصیب ہو۔ پس جب بٹالہ پہنچے تو کسی مردِ خدا سے اس ارادہ سے توقف کرنا ظاہر ہوا۔ پھر اپنی حاجات کے واسطے بعض اسماءِ الٰہی نود و نو نام سے ورد شروع کیے۔ پھر اس خیال سے کہ اس وقت کا بادشاہ عالمگیر حفاظ کی قدر کرتا ہے۔ حفظ قرآن شروع کر دیا ؂

دن کو دہلی کی طرف سفر کرتے اور رات کو حفظ قرآن۔ تیسری منزل میں آیت قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ پر پہنچے تو بے اختیار اسی آیت مبارک کا تکرار شروع ہو گیا۔ یہاں تک کہ آپ از خود رفتہ ہو گئے۔ آپ فرماتے ہیں کہ اس وقت میرے ہر بنِ مُو سے جذبہ عالیہ قادریہ جاری ہو گیا۔ اور بجز نام غوث الاعظم میری زبان پر کچھ نہ رہا۔ اور نسبت قادریہ مجملاً میرے قلب اور سِر اور رُوح پر مکشوف ہو گئی۔ کہ اے ہماری جناب نے بے حساب کے بلائے ہوئے اور اے ہماری عنایات بے انتہا سے بھرے ہوئے خیال خام ملازمت قضا کو چھوڑ دو۔ اور ہوا و ہوس دنیاوی سے سینہ کو پاک کرو۔ اس سے آگے سفر نہ کرو۔ اور قصبہ بٹالہ میں لوٹ کر لوگوں کو دین محمدی سکھاؤ۔ اور تدریس و وعظ کو اپنا شغلہ بناؤ۔

---

# نسبت قادری

الغرض آپ فرماتے ہیں کہ اس وقت نسبت قادری نے خود بخود مجملاً میرے قلب اور روح اور سر پر آپ ظہور کیا۔ کہ تمام اذکار و اسرار حقائق مجھ پر منکشوف ہو گئے۔ اور آتشِ عشقِ الٰہی ہر وقت ترقی پر تھی۔ یہ میری محویت آٹھ روز تک غالب رہی۔ آخر طبیعت نے تسکین اختیار کی۔

## تلاشِ شیخ اور حضرت محمدؒ افضلؒ کی خدمت میں حاضری

ایک مہینہ گذرنے پر پھر جذبہ غالب ہوا۔ اور دل میں یہ ٹھانی کہ کوئی شیخ کامل ملے۔ جس سے تعلیم و طریق قادری کی تکمیل کی جائے۔ اسی خیال میں تھا کہ ایک روز اتفاقاً حافظ کلام اجل الشیخ الاکمل حضرت شیخ محمدؒ افضلؒ بٹالہ تشریف لائے تو میں آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اپنا شوق ظاہر کیا اور حصولِ تعلیم کی عرض کی۔ چنانچہ آپ نے

### وظیفہ قلبی اور سری کی تلقین

فرمائی۔ پس جب میں نے اپنی طرف توجہ کی تو اُن وظائف و اذکار کو بوجہ اتم اپنے جسم میں جاری پایا۔ لاکن ولولۂ شوق روز افزوں تھا۔ کبھی طبیعت میں آتا کہ جنگل کو جاؤں اور کسی شخص سے نہ ملوں۔ اور کبھی سرود کی طرف رغبت ہوتی۔ لیکن عنایت غوثیہ ہر وقت شاملِ حال اور نگہبان رہتی اور ثابت قدم رکھتی اور درس کی تاکید ہوتی۔ صندوقوں کے صندوق کتب خانہ کے میرے سامنے کھلتے۔ ان ہی ایام میں ایک رات کیا دیکھتا ہوں کہ دادا پیر

## حضرت ابو محمدؒ کی تشریف آوری اور تلقین

حضرت ابو محمد صاحب رحمتہ اللہ علیہ پالکی میں سوار میرے مکان کو تشریف لا رہے ہیں۔ اور میں استقبال کو آگے بڑھا۔ حضرت نے کہاروں کو ٹھہرنے کا حکم دیا کہ محمد فاضل آگیا۔ پس یہی غرض ہمارے آنے کی تھی۔ اور مجھے ارشاد فرمایا کہ یا شریعت! شریعت!! شریعت!!! یہ الفاظ میرے دل میں ایسے موثر ہوئے کہ جن کا اکھڑنا ناممکن ہو گیا۔ میں نے رات تشریف رکھنے کو عرض کیا تو کہا کہ ہم لاہور سے بدیں غرض آئے تھے۔ چاہیے کہ تم طریق شرع پر ثابت قدمی سے رہو کہ بلا شریعت طریق ہدایت پر نہیں پہنچتا۔ اور تم جو مجذوبوں کو دیکھتے ہو۔ ان کو ظاہری عقل سے بہرہ نہیں ہوتا۔ وہ نا قابل ہیں۔ پس جب میں صبح اٹھا۔ تو سرود وغیرہ سے طبیعت کو ایسا تنفر تھا کہ ایسی مجالس کے پاس سے گذرنا بھی سخت برا معلوم ہوتا۔ اور

## احکام شرعیہ کی تابعداری اور وعظ و درس

احکام شرعیہ کی تابعداری اور سنتِ نبوی علیہ الصلوٰۃ والسلام کا شوق دامنگیر ہو گیا۔ پھر طبیعت کو تسکین پڑی۔ اور حسب الارشاد وعظ و درس کا شغل اختیار کیا۔ آپؒ فرماتے ہیں کہ دو سال تک ایسی حالت رہی اور اس میں ایسے ایسے واقعات پیش آئے کہ قلم و زبان ان کی تحریر و تقریر سے عاجز ہے۔ اور اس امر کی برکت سے تدریس میں کسی کتاب کے مطالعہ کی حاجت نہ رہی۔ یہاں حضرت ممدوح اپنے حالات کو کتاب بیان الاسرار میں تحریر فرماتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں کہ بفضل الٰہی اب تک وہی تسکین و برکت موجود ہے۔ اور اس

وقت کی توجہ عالیہ سے ایک غزل خیال میں آئی ہے جس کا مطلع یہ ہے ؎

ہر کہ دید است دوا بر روئے تو اے مایۂ حسن — گشت مائل ہمہ داں یا

ان ایام کے واقعات سے دو تین واقعات بطور ادائے شکرانہ ذکر کیئے جاتے ہیں :-

واقعہ اوّل۔ آپ فرماتے ہیں کہ مجھے طریقۂ قادریہ میں داخل ہوئے قریباً چھ ماہ گذرے ہونگے کہ جناب عالیہ غوثیہ نے ایک جھنڈا مبارک میرے ہاتھ میں دیا کہ ہمارے مریدوں کو اس کے نیچے بلاؤ۔ میں نے عرض کیا کہ ایسے اہم امر کی مجھ میں لیاقت کہاں؟ اس وقت ارشاد ہوا کہ جھنڈے کے نیچے لانا تمہارا کام ہے۔ اور تعلیم روحانی کا ارشاد ہمارے ذمہ ہے۔ حضرت ممدوح فرماتے ہیں کہ ان الفاظ کے دو طریق پر معنی ہو سکتے ہیں۔ ایک یہ کہ مرید کو بلانا تمہارا کام ہے۔ اور اس کو تعلیم دینے کے واسطے ہم خود تم کو سکھا دینگے۔ دوسرا یہ کہ عقیدتمند کو لانا آپ کا کام ہے۔ اور اُسے تعلیم ہم خود سکھا دینگے۔ پس بتوجۂ عالیہ ان دونوں معنوں کا ورود مجھ پر تما ہر ہے۔ کہ بعض اوقات انوار الہٰی مجھ پر بارش کی طرح برستے ہیں۔ اور بعض ارادتمندان کامل کو براہِ راست فیضان حاصل ہوتا ہے۔ بہرحال لطف و احسان اس سرکارِ عالی جاہ کا مجھ پر حد سے زیادہ ہے۔ الحمد للہ۔

اس جگہ آپ چند ابیات فرماتے ہیں۔ فہوا ہذا۔

شکر گویم چونکہ دارم خاندان قادری — زانکہ بالا فیض دارد شان وشانِ قادری

مژدہ باد اے مریدانِ شافیاض نشاں — ہر مریدش تاجدار خان مانِ قادری

جذبۂ قدسیہ اش در ہر زمان سے پرورد — سے شناسد ایں عطار رازدانِ قادری

دائماں باشد سعادت در نشان قادری
چونکہ قدم شاہ بہر ذوالمقامی بر نزاست
فاضل از افضال اسرار شاہ محی الدین ہمگویم مدام
شکر گویم چونکہ دارم خاندان قادری

# اسرار و معانی کا انکشاف

آپ فرماتے ہیں کہ جناب غوثیہ سے مجھے وعظ کا ارشاد ہوا۔ چنانچہ جب یہ نادان تخت ہدایت پر جلوس کرتا۔ توجہات عالیہ سے صریح طور پر اسرار معانی علوم مجھ پر منکشف ہو جاتے۔ اور لقمہ لقمہ میرے منہ میں ڈالے جاتے۔ حتےٰ کہ مجھے اپنا آپ بھول جاتا تھا۔ پس اس حالت کا اندازہ میرے بیان سے باہر ہے۔ مجملاً یہ سمجھیں کہ صورت اس فقیر کی ہوتی۔ اور معنی نور پیر ہوتا۔ حضرت ممدوح فرماتے ہیں کہ نسبت قادریہ کا ورود مجھے چند اقسام پر ہوتا۔ پہلے جذبہ محرق۔ پھر سلوک۔ چنانچہ ابتداء میں آنجناب کبھی خواب میں کبھی بیداری میں اوراد پڑھنے کے وقت دائیں طرف سے تشریف فرما ہوتے۔ اور انوار اشغال بارش کی طرح نازل ہوتے۔ اور روز بروز مدد شریف سے جذب صاف ہوتا۔ یہانتک کہ حقایق سے حقیقۃ الحقایق تک سیر ہوتی۔ تیسرا طریقہ ورود نسبت قادریہ کا ایسا بھی ہوتا کہ تربیت روحانی بذریعہ شیخ بیعت کی جاتی۔ اسی حالت کے واقعات سے ہے کہ حضرت شیخ محمد طاہر صاحب اور شیخ ابو محمد صاحب پردادا اور دادا پیر ظاہر انمودار ہو کے آپ صاحب پانی پلاتے۔ اور روحانی پاکیزگی حاصل ہوتی۔ بس اس سے زیادہ قابل بیان نہیں۔ اور تربیت جذبہ حضرت شاہ سکندر رحمتہ اللہ علیہ اور حضرت شاہ کمال رحمتہ اللہ علیہ سے حاصل

ہوتا۔ صاف ارادت رکھنے والا ان باتوں کو خوب سمجھ سکتا ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ ہمارے طریقہ کے بعض اشخاص جو مخالف شریعت ہیں راغب اور جذبہ طریقت سے بے بہرہ رہتے ہیں۔ حیرت ہے کہ وہ کیسی حالت رکھتے ہیں۔ کوئی شبہ نہیں کہ ایسی حالت اُن کے اپنے قصور ارادت سے ہے۔ یا اُن کی کوشش میں فرق ہے۔ کیونکہ اس طریقہ کی نسبت والے نہ صرف میری ذات سے تعلق نہیں رکھتے بلکہ جناب عالیہ غوثیہ سے ہے۔ کہ ہرگز خالی از ضرر رسانی نہیں رہ سکتے پھر ارشاد ہوتا ہے۔ کہ طالب طریقہ قادریہ فاضلیہ کو لازم ہے۔ کہ احکام شریعہ پر نہایت ثابت قدم ہو۔ نماز و روزہ معہ دوسرے لوازمات خدا و رسول کے فرمان کے مطابق عمل میں لاوے۔ عاداتِ رذیلہ مثلاً حسد۔ بخل بغض تکبر وغیرہ اور صحبتِ مجلسِ خلافِ شرع سے ضرور پرہیز رکھے۔ اور سرود و آلات سے ہرگز نہ سُنے۔ بلکہ بلا آلات سے بھی پرہیز رکھے۔ کیونکہ جناب عالی کی سرکار نے اس شغل سے سخت منع فرمایا ہے۔ کیونکہ ان عادتوں کی درستگی کے بغیر ذکر شغل اور شب بیداری ایسا ہے جیسا کہ زمین میں بغیر کلبہ رانی زراعت کی جائے۔ یا شور دار زمین میں تخم ریزی کی جائے۔ نیز طالب کو شغلِ ظاہری کی ضرورت ہے۔ اگر فارسی عربی میں مہارت نہ ہو۔ ہندی کے رسالوں کی درس تدریس رکھے۔ کیونکہ جناب نے تعلیم و تعلیم و تعلم کو بہت پسند فرمایا ہے۔ اور مجھے درس کا حکم فرمایا ہے۔ اس تاکید کی وجہ جہالت کے بچنے کے واسطے ہے۔ کیونکہ اس زمانہ میں بعض ڈھول ڈھمکہ والے فقیر جنہوں نے فقیر پیشہ مقرر کرکے لوگوں کو شکار کرنے کی سوچ رکھی ہے۔ اور محض حصول دنیا کے واسطے مجالس امرا میں علما اور درویشانِ با خدا اور اہل شرع کی مخالفت کا وتیرہ بنا

رکھا ہے۔ یہ باتیں زوالِ ایمان کا باعث ہیں جو کہ محض جہالت کی وجہ سے پیدا ہوتی ہیں۔ پھر ارشا ہوتا ہے۔ کہ طالب صادق دائرہ زمین اور جانب سخرات اور عملیات موکلات سے پرہیز رکھے۔ کیونکہ یہ باتیں راہ سلوک میں رکاوٹ پیدا کرنے والی ہوا کرتی ہیں۔ اور انسان کو اصل مدعا سے دور پھینک دیتی ہیں۔ اسی واسطے اس فقیر کا شغل محض توکل پر رہا ہے۔ اور نامِ خدا کبھی کسی دنیاوی غرض کے لئے نہیں لیا۔ اور امید ہے کہ انشاءاللہ اسی پر ثابت قدم رہینگے۔ نیز طالب کے عادات میں داخل ہو کر اپنے آپ کو حقیر جانے۔ اور بجز مخالفت شرع کے جو بحکم الحب للہ و البغض للہ میں داخل ہے۔ کسی سے مخالفت نہ رکھے۔ اور سیر بازار اور سیر جنگل کی نسبت حجرہ کی گوشہ نشینی زیادہ پسند رکھے۔ کیونکہ ایسی سیر جماعتِ نماز اور زیارت علماء سے محروم رکھتی ہے۔ اور سیر شہر دنیاوی رغبت رکھے گی۔ اور سیر خرابہ خرابی کی طرف رجوع لائیگی۔ اور یہی معنی موجب تسلط شیطانی کا ہوتا ہے۔ بہرحال حکم مرشد کی تعمیل عین راہِ راست اور موصل الی المطلب ہے۔ اور اس کا خلاف زہرِ قاتل۔ اللہ بس۔ ماسوا ہوس۔

# جذب

چنانچہ پابندی شرع شریف اور استغراق اور نسبت قادری کے حالات میں حضرت ممدوح فرماتے ہیں۔ کہ جب میں بحکم جناب غوثیہ بٹالہ میں آیا تو قاضی عبدالحق صاحب کی مسجد میں جسکا صحن وسیع اور پر فضا تھا اقامت اختیار کی۔ ان دنوں ایک شخص کتاب

صرف ہوائی لئے ہوئے آیا۔ اور تعلیم کا شوق ظاہر کیا۔ میں نے کہا بسم اللہ فقیر اسی لئے بیٹھا ہے۔ پس میری تدریس کا ایسا شہرہ ہوا کہ دنوں میں بھاری درس ہو گیا۔ طلباء کے مجمع نے مجھے نہایت عدیم الفرصت کر دیا اور جو امور خلاف شرع یا نسبت قادریہ تھے از خود مجھ سے دُور ہوتے جاتے۔ چنانچہ ایک دن خواب میں دیکھتا ہوں کہ میرے منہ سے اور ریم بہ رہی ہے۔ اور یہ حالت حضور جناب عالی سے مانع ہے۔ پس نہایت مضطرابانہ حالت میں بیدار ہوا۔ اور ایک شخص حاضر الوقت سے تعبیرانہ دریافت کیا تو اُس نے کہا کہ غالباً یہ آپ کی حُقہ نوشی کی عادت کی وجہ سے ہے۔ فی الفور اس تعبیر نے میرے دل پر اثر کیا اور اس کا پینا بالکل ترک کر دیا بلکہ اپنے مکان میں نزدیک آنے کو ممانعت کر دی۔ اور حضرت ممدوح اپنے حصول بیعت کے وقت کے واقعات سے ارشاد فرماتے ہیں کہ جب میری آتش طلب بڑھ گئی تو حضرت شیخ محمد افضل رحمۃ اللہ علیہ کو جناب عالی سے ارشاد ہوا کہ ہم نے بٹالہ میں ایک پودا لگایا ہے۔ اس کی پرورش آپ کے ذمہ ہے۔ چنانچہ آپ بٹالہ شریف لا کر اپنے ایک معتقد کے ہاں جو کہ حضرت ممدوح کی فرودگاہ سے قریب تھا فروکش ہوئے۔ آپ فرماتے ہیں کہ میں حضرت شیخ صاحب موصوف کی تشریف آوری کا سن کر فوراً خدمت میں حاضر ہوا۔ لاکن مجھے آپ کی بعض ظاہری عادات پر بدعت کا شبہ ہوا۔ الغرض میں متردوانہ واپس آ گیا۔ جب رات ہوئی تو دربار میں حضرت شیخ ابو محمد صاحب دادا پیر کی زیارت ہوئی۔ کہ آپ ریش مبارک پر

دیکھ جانب ہماری فاضل محمد اے کہ ہیں فرماتے ہوئے رکھے ہاتھ
لازم کو محبت کی آپ اور جان غنیمت کو افضل محمد شیخ بیعت اور
ہوئے بیدار آپ پس آئیگا۔ میسر نہ شیخ کوئی مثل کی آپ کہ پکڑ
بیٹھا وہیں تک صبح تھا۔ بند ابھی جوکہ پہنچے پر شیخ دروازہ فوراً اور
یعنی ہوا۔ گر جلوہ میں ظہور سے بطون آفتاب کا حقیقت وہ جب رہا۔
دہلیز سے طلب پرجوش کو شخص ایک نے آپ تو لائے تشریف باہر شیخ
مشاہدے اس کو آپ پایا۔ ہوئے لگاتے نعرہ "واشوقا" ہوئے رکھے سر پر
اور گئے۔ لے میں حجرہ کر پکڑ ہاتھ کا صادق طالبِ اور آیا۔ بھر جوش سے
مشرب بزرگانِ طریقہ اور دیئے۔ اٹھا پردے کے غفلت میں واحد آنِ
کے جذبات کر ہو دور سے دل وغیرہ وہم تمام سے جس دیا۔ کر ظاہر
اور گئے۔ دوڑ کو جنگل ممدوح حضرت کہ حتےٰ دیا۔ کر اختیار بے نے غلبہ
اختیار بے مبارک خسر کے آپ بعد کے ہفتے دو دیا۔ بھلا پینا کھانا تک روز کئی
کھانا اور کرائے۔ تن زیب کپڑے کر لا واپس کو آپ اور گئے جنگل کر ہو
ایک رات تمام اور کیا۔ نہ قبول نے آپ لیکن کی۔ کوشش کی کھلانے
جاری ذات اسم اور رہے۔ کھڑے پکڑے تھی میں دیوار کی گھر کہ جو کو کھونٹی
کہ تک یہاں گئے۔ لے تشریف جنگل پھر اور کھینچا۔ ہو نعرہ تھے رہتے کرتے
آپ علیہ اللہ رحمتہ افضل محمد شیخ پھر گیا۔ ہو صاف خوب قلب کا آپ
گیا۔ ہو حاصل تسکین مرتبۂ کو آپ سے جس فرمائی۔ توجہ اور گئے پہنچ پاس کے
کہ ہوتی۔ حالت ایسی میں اس کیا۔ شروع وعظ و تدریس و تعلیم طریقہ پھر
ایسی میں مبارک وعظ جاتا۔ ہو انکشاف پر آپ کا باطنی و ظاہری علوم
اور ہوتا۔ اکٹھا ہجوم کا لوگوں سے دور دور کر سن شہرت تاثیر

آئندہ جمعہ تک شائقین کا آپ کے کلام مبارک کے سننے کو دل بے اختیار رہتا۔ جس وقت کلام فرماتے مجلس پہ وجد طاری ہوتا۔ بلکہ اثنائے وعظ میں بعض وقت آپ پر بھی جذب کی حالت ہو جاتی۔ اور فرماتے کہ تمہارے سب حالات اور دلی ارادوں سے پروردگار نے مجھے واقف کر دیا۔ اگر چاہوں تو ایک ایک سے تمہیں خبر دیدوں۔ لاکن پابندی شرع شریف پردہ دری کی اجازت نہیں دیتی۔ اور بعض وقت ارشاد ہوتا۔ کہ اے مومنان! پروردگار نے مجھ پر اسقدر علوم کے دروازے کھولے ہیں۔ کہ اگر مجھے نوح کی عمر ہو تو لفظ لیسین کے معنی بھی ختم نہ ہوں۔ اور آخر وعظ پہ دعا فرماتے کہ الٰہی اس خاندان کو قیامت تک قائم رکھ اور ترقی فرما۔ آپ کے جذب کی یہ حالت تھی کہ آپ کے ہاں محمد نامی فرزند پیدا ہوئے، جن کی تولید کے روز سے انگلیاں وظیفہ خوانوں کی طرح متحرک رہتیں۔ چنانچہ اس حالت غریبہ کی زیارت کے واسطے لوگ آیا کرتے۔ ایک دن آپ نے بھی یہ حالت ملاحظہ فرمائی۔ تو اسی وقت ارشاد کیا کہ یہ بچہ عنقریب فوت ہو جائیگا۔ اور پھر ہُو کی آواز کھینچتے ہوئے، جنگل کو تشریف لے گئے۔ ابھی ایک دو روز ہی گذری تھے کہ صاحبزادہ انتقال کر گئے۔

جب صاحبزادہ مرحوم کا جنازہ لوگ لے جا رہے تھے۔ تو حضرت نے ارشاد فرمایا کہ یہ کس کو لے جا رہے ہیں؟ عرض کیا کہ "جناب کا صاحبزادہ ہے" پھر آپ نے کفن اٹھا کر چہرے کی طرف دیکھا۔ اور نعرہ اسم ذات کا لگاتے ہوئے پھر جنگل کو تشریف لے گئے۔ اور آپ کے جذب کی یہ حالت تھی کہ ایک مرتبہ مراقبہ میں بیٹھے ہو ملے تھے۔ سامنے سے ایک جانور گذرا

آپ کی نگاہ اس پر پڑی ہی تھی کہ وہ مرگیا ۔ جب یہ خبر آپ کے شیخ کو پہنچی تو حکم ہوا کہ اے بیٹا بس کر اور جلالت کی تلوار کو نیام میں بند کر دو تاکہ مخلوقِ خدا آپ کے دربار فیضان سے فائدہ اٹھائیں اور گمراہوں کو ہدایت ہو۔ پس حضرت نے مرتبہ غمگینی اختیار کیا۔ اور ہدایات خلائق میں مشغول ہو کر اپنے تصرفات میں لاکر داخل سلوک کئے ۔ حضرت ممدوح کے حالات مجالس وعظ میں سے ہے ۔ کہ ایک شخص محمد قائم مفتی سے روایت ہے ۔ کہ میں اپنی جوانی کے وقت بہت بڑے عیاشوں سے تھا ۔ اتفاقاً ایک دن آپ کی مجلس وعظ میں حاضر ہوا ۔ دیکھا کہ بہت آدمی جمع تھے ۔ اور ہرایک فرد گریہ زاری کر رہا تھا ۔ آپ کے کلمات طیبات کے اثر سے ہرایک پر جذب طاری تھا ۔ میں ادب سے بیٹھا رہا ۔ ناگاہ آپ نے میری طرف نظر اٹھا کر دیکھا اور فرمایا کہ اے جوان آگے آ ۔ میں فوراً سامنے آیا ۔ فرمایا کہ تم نے مونچھیں کیوں بڑھا رکھی ہیں ۔ میں نے عرض کیا ۔ کہ آپ کا اختیار ہے جیسے حکم ہو ۔ پس آپ نے قینچی منگوا کر اپنے دست مبارک سے میری مونچھیں درست کر دیں ۔ پھر فرمایا ۔ اے عزیز! احکام شرعیہ پر ثابت قدم رہو ۔ کیونکہ اس کے بغیر نجات محال ہے ۔ میں نے عرض کیا سَمِعْتُ وَاَطَعْتُ یعنی سن لیا اور قبول کیا ۔ اس وقت اپنے گھر میں آکر تمام بدعت کا کارخانہ توڑ دیا ۔ اور خدائے تعالےٰ سے عہد کر لیا کہ میں ان امور کا پھر مرتکب نہ ہونگا ۔ عزیزان! آپ کے تھوڑے سے ارشاد اور تھوڑی ہی نظر توجہ کا میرے پر یہ اثر ہوا ۔ کہ دل کی تمام تاریکی دور ہو گئی ۔ اور آتشِ عشق نے میرے سینہ میں ایسا غلبہ کیا ۔ کہ مجھے سب کام کاج بھول گئے ۔ اور ایسی بے چینی ہوئی کہ رات کا کٹنا مشکل ہو گیا ۔ یہی انتظار کہ

کب صبح ہو اور مجھے اس آفتابِ ہدایت کی صبح صادق میرے دل پر ظہور ہو۔ تا آنکہ صبح ہوتے ہی آپ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور مسجد قاضیاں میں آپ کی اقتدا میں نماز ادا کی۔ اور بعد اختیارِ بیعت حصولِ گوہرِ مدعا سے بہرہ یاب ہوا۔ سہ

تنہا نہ من بہ بندگیت سر نہادہ ام  عالم غلام حُسنِ تو شد ایں کمینہ ام

پھر آپ نے مجھے ذکرِ جہر کی تعلیم فرمائی۔ اور تاکید کی کہ اس میں سُستی نہ کرنا۔ اور اپنے اوقات کو یادِ خدا کے بغیر ضائع نہ ہونے دینا۔ جب میں نے ذکرِ جہر کرنا شروع کیا۔ تو میرے خویش و اقارب نے جو ان باتوں سے ناآشنا تھے۔ مجھے ہنسی مخول سے تنگ کرنا شروع کیا۔ میں نے ان کی حرکاتِ ناشائستہ سے تنگ آکر حضور کی خدمت میں عرض کیا۔ تو ارشاد ہوا گھبرا نہیں۔ اپنا کام کئے جاؤ عنقریب یہی منکر تمہاری اطاعت میں آئینگے۔ اور دربارِ غوثیہ کی غلامی اختیار کرینگے۔ پس اُسی روز میں ان کی ہدایت کی توقع میں ان کی تکلیفات برداشت کرتا اور اپنے کام میں مشغول رہتا۔ تھوڑے ہی روز ہوئے تھے کہ کسی وجہ سے میں ذکر نہ کر سکا وہی لوگ میرے پاس آئے اور کہنے لگے کہ تو نے ذکر کیوں چھوڑ دیا جو کہ ہماری راحت اور ہدایت کا باعث تھا۔ دن بدن اُن کے شوق نے اس قدر ترقی کی کہ مجھ سے انہوں نے ہادیٔ کامل کے پاس لے جانے کی درخواست کی۔ میں ان عزیزوں کو حضرت کی خدمت میں لے گیا۔ اور اُن کی قبولیت کے واسطے عرض کی چنانچہ آپ نے مہربانی سے ہر ایک کو بیعت میں قبول فرمایا۔ اور راہِ ہدایت دکھایا۔ ان میں سے شیخ عبدالقادر نامی اور شیخ عبدالغفور

نے حضور کے زیادہ جان نثار ہو کر زیادہ مقبولیت حاصل کی غفراللہم وسائر المومنین۔

# مقصد زندگی

جب حضرت ممدوح کے علم و فضل کشف و کرامت اور روحانی زندگی کی مشہوری ہو گئی تو لوگوں نے آپ کے جائے قیام محلہ قاضیاں کو محلہ میاں صاحب کے نام سے پکارنا شروع کر دیا۔

قاضی صاحبان اس امر کو برداشت نہ کر سکے۔ اور یہ ٹھانی کہ آپ کو محلہ سے خارج کر دیا جائے۔ لاکن خود جرأت بھی نہ رکھتے تھے۔ اس لئے انہوں نے اپنے بزرگ قاضی ہیبت اللہ ابن قاضی عبدالحی صاحب کو جو کہ ان دنوں شاہجہان بادشاہ وقت کے پاس بڑے معرز عہدے پر تھے۔ خط لکھا۔ کہ ایک شخص ہمارا ہم جد چک قاضیاں سے ہمارے محلہ میں وارد ہے۔ لوگوں نے اس کی اتنی شہرت اور خدمت اٹھا رکھی ہے۔ کہ ہمارے بزرگوں کا نام بھی برباد ہو گیا ہے۔ اور ہمارے محلہ کا نام بھی اسی کے نام سے پکارا جاتا ہے

قاضی صاحب نے بہت خفگی سے حکم دیا کہ ہمارا حکم پہنچتے ہی۔ اس کو محلہ سے نکال دیا جائے۔ ادھر ان کے تمام بچے اور متعلقین چونکہ آپ کی خدمت میں علم حاصل کرتے تھے۔ اس لئے اس خط کو پیش نہ کر سکے۔ بلکہ آپکو زیر مطالعہ ایک کتاب میں رکھ کر چلے گئے

# تعمیر مدرسہ قادریہ

جب آپ کی نگاہ اس خط پر پڑی۔ اس وقت آپ تبدیلِ مکان

کے ارادے سے اُٹھ کھڑے ہوئے۔ اور اس خبر کے مشہور ہوتے ہی جملہ اکابرین اور معتقدین شہر نے اپنے اپنے محلہ میں قدوم میمنت لزوم کے لے جانے کے لیے عرض کیا۔

ارشاد ہوا۔ آپ سچ کہتے ہیں۔ لاکن میری وجہ سے شاید تم کو دقت ہو۔ اس لئے یہی بہتر ہے کہ میں شہر کے باہر سکونت اختیار کر لوں۔ پھر شہر کے جانب شرق ایک زمین جو کہ مدت سے کھنڈرات کے طور پر پڑی ہوئی تھی۔ اڑھائی روپیہ فی مرلہ کے حساب سے خریدی گئی۔ اور مدرسہ عالیہ قادریہ فاضلیہ کی تعمیر کے ارادے سے کچی اینٹوں کا انبار لگایا گیا۔ چونکہ ارادۂ خداوندی کچھ اور تھا۔ اس لئے اتنی بارش ہوئی کہ وہ تمام اینٹیں کیچڑ بن گئیں۔ حضرت ممدوح نے بارگاہ جناب باری میں عرض کیا۔ کہ اے ملجائے و ماوائے من جبکہ حسب الارشاد عمارت تیار کی گئی تھی۔ تو اس معاملہ کے پیش آنیکی کیا وجہ ہے۔ ارشاد ہوا کہ عمارت خام ہمارے مدرسہ کی شان کے خلاف ہے۔ اس لئے پختہ عمارت شروع کی جائے۔ پس صبح کے ہوتے ہی ہر طرف سے فتوحات کے دروازے کھل گئے۔ اور اینٹیں و لکڑی و معماران و دیگر ضروریات عمارت خود بخود آنی شروع ہو گئیں۔ اور چند دنوں میں مکان عالیشان بن کر تیار ہو گیا۔

حضرت نے رہائش و تدریس طالبانِ علوم ظاہریہ و باطنیہ کی شروع کر دی۔ ان ہی دنوں کا واقعہ ہے۔ باغیچہ شمشیر خاں غازی رحمۃ اللہ علیہ سے جو کہ مرحوم نے اپنے بٹالہ کے عہد حکومت میں باغیچہ و مسجد و تالاب و مقبرہ حسبتاً للہ تیار کرایا تھا۔ وہاں سے عمارت مدرسہ میں کچھ لکڑی خرید کر لگائی

چونکہ وہاں کی لکڑی اہلِ دنیا استعمال نہ کرتے تھے۔ اگر کرتے تھے۔ تو نقصان اٹھاتے تھے۔ اس لئے حضور انور کی اس کاروائی پر بعض بعض لوگ متردد تھے۔

چنانچہ مراقبہ کے وقت حضرت نے شمشیر خاں غازیؒ کو سبز لباس پہنے ہوئے اور نیزہ ہاتھ میں لئے ہوئے دیکھا کہ خفگی سے کہتا ہے۔ کہ:۔

"آپ نے میری لکڑیوں کو کیوں استعمال کیا۔"

آپ نے فرمایا۔ "میں نے سنا تھا کہ تیرا باغیچہ وقف ہے۔ اور میں نے بھی مدرسہ حسبتاً للہ تیار کیا ہے۔ اس لئے لکڑی استعمال کی گئی" اُس نے کہا۔ واقعی ایسا ہے۔ تو آپ جسقدر لکڑی استعمال کرنا چاہتے ہیں۔ کر سکتے ہیں۔ آئندہ میری طرف سے بھی اجازت ہے۔

تعمیر مدرسہ سے پہلے ایک مجذوب درخت بڑ کی شاخوں سے جو کہ مدرسہ کی دیوار کے قریب تھا لٹکا کرتا تھا۔ اور کہا کرتا تھا کہ یہاں انوارِ الٰہی تجلّے کر رہے ہیں۔ ایسے کلمات سے لوگ متعجب ہوتے کہ ایسی بے آباد جگہ میں انوار الٰہی کہاں چمک رہے ہیں۔ مگر تھوڑے ہی دنوں بعد مدرسہ عالیہ قادریہ کی تعمیر اور حضرت ممدوح کی تشریف آوری سے یہ پیشگوئی پوری ہو گئی۔

مدرسہ شریف کی تعمیر ایک عمدہ نقشہ کے مطابق کی گئی۔ جسکے جانب شرق لنگر خانہ کا دالان اور اس کے متعلق غلہ وغیرہ کے لئے کوٹھڑیاں تیار ہوئیں۔ اور جانب غرب دالان اور بغلوں میں کوٹھڑیاں رہائش درویشاں کے لئے بنائی گئیں۔ اور جانب جنوب عمارت موسومہ

یہ سفید دالان جس کے دریچوں کے آگے ایک چبوترہ ہے۔ پیچھے کمرہ موسم گرما کے لئے اور بغل میں حجرہ وظائف کا حضرت نے اپنی رہائش اور اپنے جانشینان کی آسائش کے لیے تیار فرمایا۔ اور اس کے بالمقابل کا دالان اور بغلوں میں کوٹھڑیاں درس طلبا کیلئے مخصوص کئے گئے۔ اور شمال و غرب کے کونہ میں ڈیوڑھی و شرق و جنوب کے احاطہ کو عمارت یا ورچی خانہ اور کنوئیں سے آباد کیا گیا جب اس کنوئیں کا پانی نکلا تو ایسا کھارہ تھا کہ اس کا پینا اور کھانے میں ڈالنا ناممکن تھا۔ آپ نے اس کا پانی نکالنا بند کر دیا ÷

جب ایام عرس مبارک جناب حضرت محبوب سبحانی قریب آئے تو ارشاد ہوا کہ کنواں کھول دیا جائے۔ جس سے آپ نے خود پانی پیا۔ چنانچہ وہ ایسا شیریں اور سرد تھا کہ تمام شہر کے کنوئیں اس کا مقابلہ نہیں کر سکتے تھے۔ اور مدرسہ شریف کے سامنے باہر قریب تر ایک مسجد خام عمارت سے تعمیر کی گئی۔ جس میں حضرت ممدوح روزانہ نماز ادا کرتے تھے۔ ایک روز حسب دستور حضرت ممدوح مسجد میں تشریف لائے۔ ارشاد ہوا کہ "مدرسہ شریف پختہ ہو اور مسجد خام؟ یہ مناسب نہیں"۔ اسی وقت حاضرین میں سے حضرت نصیر الحق رحمتہ اللہ علیہ جو کہ حضرت کے خلیفہ اعظم اور جان نثاران میں سے تھے۔ کمربستہ ہو گئے۔ اور اپنے ہاتھ سے مسجد خام کو مسمار کر دیا۔ پھر تو جملہ خدام اس کی پختہ عمارت کی تیاری میں نہایت شوق سے سرگرم ہوئے ÷

مشہور ہے کہ شروع عمارت کے وقت ایک شخص نے پانچ پیسے

پیش کئے۔ اور عرض کیا کہ میری طرف سے یہ ناچیز نذر منظور کی جاوے۔ اور عمارت مسجد میں خرچ کی جاوے۔ پھر اس قدر فتوحات شروع ہوئیں۔ کہ اجرت معماران اور دیگر اخراجات روزانہ برابر ہوجایا کرتے۔ اور مسجد شریف ایک پیمانہ پر آٹھ دس دن میں تیار ہوگئی ❊

جب حساب آمد و خرچ جمع کرکے مقابلہ کیا تو وہی پانچ پیسے باقی نکلے۔ حضرت نے فرمایا چونکہ ہم بھی زمرۂ مزدوران میں سے ہیں۔ یہ ہمارا حصہ باقی ہے۔ اس کی شیرینی لاکر تقسیم کی جاوے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا ❊

## تعمیر جامع مسجد

اس سے کچھ عرصہ بعد مدرسہ شریف میں مشرق کی جانب تھوڑے ہی فاصلہ مسجد جامع تعمیر کی گئی ❊

کہتے ہیں کہ اس کی بنیاد رکھنے کے وقت چھ آدمی اولیائے کرام جن میں سے ہر ایک کشف و کرامات میں شہرۂ آفاق تھا۔ تشریف لائے اور اپنے ہاتھوں سے مسجد کی بنیاد کو مضبوط کیا۔ بعد ازاں نور محمد خان حاکم وقت بٹالہ نے اپنے کارکنان کو حکم دیا۔ کہ اس مسجد کا خرچ خزانۂ شاہی سے دیا جاوے۔ اور تم لوگ حضرت کی حسب منشا اس کی تعمیر کرادو۔ چنانچہ انہوں نے نہایت سعادتمندی سے اس کام میں حصہ لے کر حضرت کی خوشنودی حاصل کی۔ اور مسجد شریف گنبد دار بڑی عالیشان بناکر تیار کی ❊

## لنگر شریف

حضرت ممدوح اکثر لباس عالمانہ پہنتے۔ اور جملہ فتوحات کو لنگر شریف

میں خرچ فرماتے۔ بلکہ عموماً فرمایا کرتے کہ خدائے تعالےٰ میرے پاس لاکھ روپے روزانہ بھیجیں تو انشاء اللہ صبح سے شام تک خدا کے نام پر خرچ کردوں اور جبہ اس میں سے جمع نہ کروں۔

طلباء اور مسافروں سے ایسا اُنس تھا۔ کہ جس وقت اُنہیں دیکھتے۔ اُن کی پرورش اور ہر قسم کی نگہداشت میں مشغول ہو جاتے۔

اور سوار نذر جناب عالی پیر دستگیر غوث اعظم جو کہ بطور نذر اللہ جناب عالی کے لنگر شریف کے واسطے لوگ مقرر کرتے تھے۔ اور کسی قسم کی رقم وغیرہ کو قبول نہ فرماتے تھے۔ چنانچہ روایت ہے۔ کہ ایک شخص سید فقیر اللہ بھاکری آپ کے پاس حاضر ہوا۔ اور گیارہ روپے پیش کئے۔ آپ نے مطلق اُن کی طرف توجہ نہ کی۔ اور نہ ہی کسی خادم کو رقم مذکور کے اٹھانے کی جراُت ہوئی۔ شخص مذکور نے قبولیت نذرانہ کے واسطے پھر عرض کیا تو آنحضور نے فرمایا۔ کہ صاحبزادہ! میں غلام غوثیہ ہوں۔ مجھے مالِ زکوٰۃ سے کیا کام؟ اس کو اٹھالو اور کسی محتاج کو دو۔ جب سیّد موصوف نے جناب کے اس کشف سے آگاہی پائی اور ساتھ ہی ایسے اموال سے لاپرواہی دیکھی۔ تو دل سے قائل ہوا۔ اور طالب معافی ہوکر چلا گیا۔ الغرض آپ کا زہد و ورع اور مرتبہ فنافی الشیخ لاثانی تھا۔ اور ظاہری علم و فضل میں آپ یگانہ روزگار تھے۔ چنانچہ مشہور ہے۔ کہ

## تصانیف

آپ کی تصانیف جو کہ مختلف علوم میں تھیں۔ سَو سے اُوپر تھیں

جن میں اوراد اور علم تصوف کی تعداد زیادہ ہے۔ خاصکر کتاب بیان الاسرار شرح قصیدہ خمریہ عربی زبان میں نہایت مبسوط ہے۔ ایک ایک بیت کی شرح میں صرف و نحو۔ بلاغت۔ معانی۔ منطق۔ عروض وغیرہ علوم سے اشارات دئے گئے ہیں۔ اور بڑی بھاری کتاب ہے۔ باریک خط میں متوسط تقطیع کی قریباً ہزار ورق کی کتاب ہے۔ باوجود اس کے آپ کو درس ظاہری و باطنی اور اکثر اوراد و اشغال اور مایحتاج درویشان و متعلقین کے سرانجام میں سخت عدیم الفرصتی تھی۔ پھر ایسی تحریر و تصانیف بجز تائیدِ غیبی طاقتِ بشری میں ناممکن ہے۔ الغرض آپ کے اوصافِ حمیدہ و خصائل جمیلہ اور طاقت روحانی اور فضیلت و کثرتِ کرامات کے بیان کے واسطے ایک بڑی ضخیم کتاب ہونی چاہیئے۔

اے کمالِ تو برتر از ادراک	شانِ تو ظلِ رفعتِ لولاک
برتر از حدِ عقل او صافت	خارج از وسع خواہشِ لطافت
گنگ از وصفِ تو زبانِ ہمہ	گنگ در نعتِ تو گمانِ ہمہ

آپ کے خلف الصدق حضرت سید غلام قادر شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک دن حضرتِ ممدوح وضو فرما رہے تھے۔ اور میں ہاتھ باندھے سامنے کھڑا تھا۔ آپ نے عمامۂ مبارک سر سے جدا کیا۔ اور فرمایا کہ بال بہت کم ہو گئے ہیں۔ میں نے عرض کیا۔ کہ جب موسم زمستان آخر ہوتا ہے تو بال اُکھڑا کرتے ہیں۔ آپ نے فرمایا۔ یہی نہیں کہ موسم آخر ہے۔ بلکہ ہماری عمر کا موسم بھی آخر ہو چکا ہے۔ چنانچہ چند یوم کے بعد ہی آپ کا انتقال ہو گیا —

# یوم وصال

جب آپ کی عمرِ شریف ۵۰ سال سے متجاوز ہو چکی۔ تو بتاریخ ۷ ذو الحج ۱۱۵۱ھ ہجری تدریس سے فارغ ہو کر آپ سیر کو تشریف لے گئے مسجد کے پاس چھوٹا احاطہ تھا۔ وہاں شکر اللہ نامی درویش نے کچھ زراعت کر رکھی تھی۔ وہاں تشریف لائے۔ اور ایک جگہ پاؤں کی انگشت مبارک سے مساس کیا۔ اور درویش مذکور کو ارشاد فرمایا۔ کہ اس احاطہ کی فصل کا غلہ گھر سے لے لو۔ اور کھیتی کاٹ کر مویشیانِ سرکاری کو کھلا دو۔ پھر مدرسہ شریفہ میں تشریف لا کر آپ لیٹ گئے۔ اور ظہر کے قریب اُٹھے۔ اور فرمایا۔ کہ سبحان اللہ آج کیا مبارک دن ہے۔ میری ولادت کا دن یہی تھا۔ پھر قضائے حاجت کے لئے تشریف لے گئے۔ اور پھر لیٹ گئے اور فرمایا۔ کہ سر کو چکر آ رہا ہے۔ خدمتگزار نے عرض کیا کہ آپ آرام فرمائیں۔ تاکہ افاقہ ہو۔ فرمایا۔ ہاں آرام کرتا ہوں لاکن اور ہی آرام ہے۔ اور کلمہ شریف اور اسم اعظم یَا شَیْخ عَبْدُ الْقَادِر شَیْئًا لِلّٰہ پڑھتے ہوئے چادر لپیٹ کر سو گئے۔ اور حاضرین چپ چاپ ہو کر بیٹھ گئے اس خیال سے کہ آپ کے آرام میں خلل نہ ہو۔ لیکن آپ انتقال فرما چکے تھے۔ جب وقتِ عصر ہو گیا۔ تو خدا بخش نامی جو عاشقانِ حضرت ممدوح سے تھا۔ فریاد کرنے لگا۔ کہ اے یارانِ طریقت میرے شیخ نے تو کبھی مستحب نماز ترک نہیں کی اب تو وقتِ فرض گذر رہا ہے۔ معلوم ہوتا ہے۔ کہ آپ وفات پا چکے۔ بس پھر تو طالبان و عاشقانِ زار کیواسطے نمونۂ قیامت ہو گیا۔ انا للہ و انا الیہ راجعون رحمت اللہ علیہ الرحمۃ کاملہ۔

جب آپ کو غسل دینے کا وقت آیا۔ تو کسی کو جرأت نہ ہوئی۔ کہ سرمبارک سے عمامہ جدا کرے۔ اس وقت حضرت نصیر الحق رحمۃ اللہ علیہ نے جو آپ کے خاص خلیفۂ جاں نثار تھے۔ سامنے کھڑے ہو کر ہاتھ پھیلائے۔ تو عمامہ آپ کے ہاتھوں میں آ گیا۔

مشہور ہے۔ کہ جب آپ کا جنازہ شریف دفن کو لے جا رہے تھے۔ تو ہمراہیان رنج و افسوس کی حالت میں آپ کی ظاہرہ جدائی سے گھبراہٹ میں مجنونانہ وار چل رہے تھے۔ ایسے وقت ایک شخص نالائق نے غنیمت سمجھ کر بدنیتی سے آپ کی انگشتری اتارنے کا ارادہ کیا۔ لاکن انگشتِ مبارک خود بخود ٹیڑی ہو گئی۔ اور وہ ہٹ گیا۔ دیکھا تو انگشت سیدھی ہے۔ پھر اس کو وہی فاسد خیال پیدا ہوا اور انگشت ٹیڑی ہو گئی۔ حتیٰ کہ تین بار ایسا ہوا۔ تب اس شخص کے دل پر سخت رعب طاری ہوا۔ اور اپنے خیال سے باز آیا۔ پھر اپنے سابقہ افعالِ قبیحہ سے تائب ہو کر نیک بندوں میں شامل ہوا۔

آپ کی وفات کے وقت سب خدمتگاران و متعلقین اس صدمہ سے اپنی ایسی بے خودی کی حالت میں آہ و زاری میں مشغول ہوئے۔ کہ آنحضرت کی تجہیز و تکفین میں دیر ہو گئی۔ تب برکات خان نامی حاکم شہر بٹالہ شریف نے سنا اور فوراً حاضرِ دربار ہو کر درویشوں کو تجہیز و تکفین کے کام پر آمادہ کیا۔ اور کہا کہ خرچ لاؤ۔ ہم خود انتظام کرتے ہیں۔ لاکن معلوم ہوا کہ تین روز سے لنگر میں کوئی چیز نہیں تھی۔ چہ جائے کہ ایسے بھاری خرچ کا سامان۔ پس خان مذکور کو آنحضرت کی وہ دعا یاد آئی جو کہ آپ نے بارگاہ خداوندی میں التجا کی ہوئی تھی۔ کہ مجھے دنیاوی سامان سے ایسا متوکل کر کہ آخیر وقت میں میرے کفن دفن کا سامان تک بھی جمع نہ

ہونے پائے۔ الغرض اسی وقت سامان خود بخود جمع ہو گیا۔ اور نماز عصر کے وقت بڑے جم غفیر کے ساتھ بڑی مسجد میں جو کہ متصل خانقاہ شریف ہے۔ نماز جنازہ ادا ہوئی۔ اور جسم مبارک دفن ہو کر تاقیامت مرجع زائرین ہوا ۔

# کرامات

روایت ہے کہ محمد محسن نامی جو کہ آپ کے خاص معتقدین سے تھا آپ کے انتقال کے چند روز بعد اراضی کے غلہ کی فراہمی کیلئے گاؤں میں گیا۔ مگر مزارعان نے ادائیگی سے انکار کر دیا۔ اس پر وہ مغموم و پریشان شہر کی طرف لوٹ رہا تھا۔ جب بڑے تالاب کے پاس آیا تو دیکھا کہ حضرت صاحب وہاں وضو فرما کر نوافل اشراق میں مشغول ہیں۔ چنانچہ فراغت نماز کے بعد محمد محسن آپ کی وفات کو بھول کر پاؤں مبارک پر گر پڑا۔ اور دست بستہ کھڑا ہو گیا۔ آپ نے اس کی حیرانی و پریشانی کی وجہ دریافت فرمائی۔ اُس نے مزارعان کی نسبت فریاد پیش کی۔ تب حضور نے ارشاد فرمایا۔ کہ واپس لوٹ جاؤ۔ ہم نے ان کو فہمائش کر دی ہے۔ وہ غلہ ادا کر دینگے۔ چنانچہ جب وہ واپس گاؤں کو لوٹا تو اُس کو آپ کی وفات یاد آگئی اور جلدی سے پیچھے کو بھاگا۔ دیکھا تو آپ وہاں موجود نہ تھے۔ پھر روتا ہوا گاؤں کو چلا گیا۔ اور اپنے مزارعان کو راستہ میں منتظر پایا۔ اور بخوشی غلہ حاصل کر کے اپنے گھر کو چلا آیا ۔

آپ کے انتقال کی تاریخ ۷ ماہ ذی الحج ۱۱۵۰ھ ہے جو کہ لفظ

پیر خود آمد کرامت

"غمِ عام" اور رباعی ذیل سے بھی نکلتی ہے۔ ۱۳۹۵ھ

زہجرِ شاہ فاضل معدنِ فیض
بگوئی غم شدہ منزل گہ من

بیانِ سازم شنو سالِ وصالش
بہ بزم مرقلہ شد زیب از مہ من

عمر شریف بہتر سال کی تھی۔ آپ کی کرامات و فضائل بے انتہا ہیں۔ آپ کی ذات ہے جس کو خدا اور آپ کے شیخ اجل سیدنا حضرت عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ ہی جانتے ہیں۔

# خلفاء

آپ کے خلفاء کثرت سے ہوئے ہیں جن میں سے چند کا ذکر ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔ رحمتہ اللہ علیہم اجمعین۔

خلیفۂ اول حضرت میاں نصیر الحق مرحوم رحمتہ اللہ علیہ آپ کے مشہور خلفاء سے ہوئے ہیں۔ جنہوں نے اپنا مال و جان جائداد وغیرہ آپ کی محبت میں نثار کر دیا۔ اور مدت عمر حضور کی خدمت میں حاضری اختیار کی۔ اور آپ کے دربار شریف میں ہی جان دیدی چنانچہ آپ کی قبر شریف حضرت ممدوح کے چبوترہ کے ساتھ موجود ہے۔ آپ کی اپنے شیخ پر ایسی جان نثاری تھی۔ اور تعمیلِ ارشاد کو ایسا لازم سمجھا ہوا تھا۔ کہ آپ کو خسروِ ثانی کے لقب سے پکارا کرتے تھے۔ آپ قوم بنی اسرائیل سے سپاہی مرد تھے۔ ابتداءً حضرت ممدوح کی خدمت میں ظاہری علم کے حصول کے شوق میں حاضر ہوئے۔ جب تحصیل سے فراغت ہوئی۔ اور حضور ممدوح کے فیضانِ صحبت نے درویشی کا اثر ان کے دل پر نقش کر دیا۔ تو درخواست

کی کہ مجھے علمِ باطنی سے واقف فرمایا جائے۔ اس پر ارشاد ہوا کہ پہلے دور دراز ممالک میں سیر کرو۔ اگر تمہارا مقصود کسی جگہ سے حاصل نہ ہوا تو جو تمہاری قسمت کا میرے پاس ہو گا۔ تفویض کیا جائیگا۔ چنانچہ آپ اُسی وقت اُٹھ کھڑے ہوئے۔ اور چند مدت سیر پر رہ کر واپس حاضر ہوئے اور عرض کیا۔ ؎

باکناف عالم بگشتم بسے بجز تو مربی نہ دیدم کسے

اس معروض کے سُننے سے آنحضور کا دریائے عنایت جوش میں آیا۔ اور بعیت فرما کر خرقہ درویشی عطا فرمایا۔ اور تمام درویشوں سے ممتاز کر دیا۔ مشہور ہے کہ خلیفہ موصوف ابتداء میں کلاہ چاک دار زیب سر کیا کرتے تھے۔ آنحضور نے ایک روز خود منع فرمایا۔ لاکن خلیفہ نے اُسے اتفاقی بات سمجھ کر عمل سے غفلت کی ایک روز حضرت ممدوح دوستانِ خدا کا ذکر فرما رہے تھے۔ اور یہ جملہ بھی زبانِ مبارک سے نکلا کہ ایک مرید اپنے پیر کے حکم کی مخالفت کیا کرتا تھا۔ اُس وقت خلیفہ موصوف آپ کے پاس کھڑے ہو کر مگس رانی کر رہے تھے۔ اس بات کے سننے سے بے اختیار عرض کیا کہ یا سیدی! عجیب مرید تھا جو اپنے شیخ کی مخالفت جائز جانتا تھا اس پر آپ نے فرمایا کہ ہاں وہ تیری مانند ہو گا۔ کہ ہم نے تمہیں بارہا اس ٹوپی کے پہننے سے منع کیا ہے اور تمہیں اثر نہیں ہوا۔ پس خلیفہ نے فوراً ٹوپی کو اتار کر رکھ دیا۔ اور آپ نے اُسے پارہ پارہ کر دیا۔ اور بکمالِ جلال سے ارشاد کیا کہ اے بیخوف دور ہو جا۔ پھر ہمارے سامنے مت آنا۔ پس خلیفہ اپنے حجرہ میں چلے گئے۔ اور

دروازہ بند فرماکر ہر وقت خوفِ شیخ سے نالاں وگریاں رہتے
آخرالامر اسی حالت میں آپ سفر کو نکل کھڑے ہوئے۔ ناگاہ
سنبل مراد آباد پہنچکر اقامت اختیار کی۔ لاکن فراق کی بیقراری اور
بڑھتی جاتی تھی۔ کبھی کبھی حضرت صاحبزادہ سید غلام قادر شاہ صاحب
کی خدمت میں خط وکتابت کرتے۔ اور کبھی اشعار غزلیات و مدح
پیر کی تصنیف سے دل بہلاتے۔ چنانچہ اس اقامت کے اثنا میں
آپ کے بہت سے اشعار و غزلیات وغیرہ موجود ہیں۔ ایک دن
صاحبزادہ صاحب موصوف جواباً خط تحریر فرمارہے تھے۔ کہ حضرت
اعلیٰ کی نظر پڑ گئی۔ آپ نے فرمایا۔ یہ ذرا ہمیں دکھاؤ۔ اگرچہ خط
پیش کر دیا۔ لاکن خوفِ جلالت سے صاحبزادہ صاحب ترساں
ولرزاں ہوئے۔ اُدھر دریائے رحمت جوش میں آگیا۔ اور اپنے
دستِ مبارک سے اسی خط پر کلمۂ نصیرا۔ سنبل مراد آباد" تحریر
فرمادیا۔ اُن کے مشاہدہ سے نہایت خوش ہوئے۔ اور قاصد کو فوراً
خوشخبری پہنچانے کی تاکید کی۔ پس وہ عاشقِ شیخ خط دیکھتے ہی باوجودیکہ
اس علاقہ میں آپ کا بہت رسوخ ومحبت پیدا ہو گئی تھی۔ فوراً بلا اطلاع
کسی محب کے بہت جلد قطع منازل کرکے حاضرِ دربار ہو گئے۔ حضور
اعلیٰ نے قصور معاف فرماکر پہلے سے بھی زیادہ نوازشات اور
مہربانیاں شروع کر دیں۔

لکھا ہے کہ نصیرالحق صاحب اپنے شیخ کے معافی دینے پر مراد آباد
سے بٹالہ کی طرف آرہے تھے۔ راستہ میں ایک گاؤں میں ٹھیرنے کا
اتفاق ہوا۔ یہاں مخالفین مذہب طریقت کا بہت سا گروہ آباد تھا

وہاں کے سردار نے آپ کی گستاخی کی۔ جس پر آپ ملال خاطر ہو کر سو گئے دیکھتے ہیں کہ حضرت ممدوح تشریف لائے۔ اور فرمایا۔ اے نصیر الحق! تجھے اس شخص نے بہت تکلیف دی ہے۔ خدا اُس کا منہ خراب کرے جس وقت آپ خواب سے بیدار ہوئے۔ اُس وقت اُس شخص کا منہ متورم ہونا شروع ہوا۔ اور ایسے درد شدید میں مبتلا ہوا کہ اُس کی حالت نازک ہو گئی۔ ناچار اُس کے اقربا نے آپ کے پاس اُس کی طرف سے معافی مانگی۔ اور اس کی شفا کے واسطے دُعا کی درخواست کی آپ نے فرمایا۔ یہ سب کچھ میرے پیر کے غضب کی علامت ہے۔ آؤ ہم تم مل کر بٹالہ کی طرف متوجہ ہوں۔ چنانچہ حضرت نصیر الحق صاحب نے دُعا کی کہ اے میرے شیخ! تو سب کچھ دیکھ رہا ہے۔ اور یہ سب اشخاص اپنے کئے پر نادم ہیں۔ اور تیری جناب میں رجوع کرتے ہیں۔ اپنے نام کی طفیل ان پر رحم فرما۔ فی الفور دُعا کی اجابت ہوئی اور وہ شخص شفائے کامل پا گیا۔ اور وہ خود اور تمام گاؤں کے آدمی دین محمدی کے راہِ راست میں داخل ہو گئے۔ اور آپ کے ہاتھ پر طریقہ اقادریہ میں بیعت ہو گئے۔

مروی ہے۔ کہ ایک دفعہ خلیفہ موصوف کی خدمت میں ایک شخص چاول اور دال بطور ہدیہ لایا۔ ان دنوں میں ایام رمضان قریب تھے آپ کے دل میں یہ خیال پیدا ہوا کہ اس دفعہ اسی کھانے سے افطار کیا کرونگا۔ لیکن ایک گھنٹہ گذرنے کے بعد فرمایا۔ کہ یہ خیال میرے نفس کی شرارت سے ہے جو لذیذ کھانوں کی خواہش کرتا ہے۔ لہذا میں وعدہ کرتا ہوں۔ کہ اس ماہ رمضان میں کسی قسم کے غلہ کی اجناس

سے شکم پُری نہیں کیجائیگی - چنانچہ تمام رمضان صرف پیاز سے افطار فرماتے رہے ٭

آپ کے کرامات و مجاہدات کثرت سے ہیں - جن کی یہاں گنجائش نہیں ہے - آپ بڑے وجیہہ - قوی ہیکل اور سخی تھے - جو کچھ آپ کو بطور فتوح اور ہدیہ آتا سب سادات عظام اور علمائے کرام اور دیگر مساکین کے کام آتا - آپ کا لباس درویشانہ ہوتا - اور عموماً گوشہ نشینی اور تدریس علوم اور مجاہدات وعبادات اور خدمتِ شیخ میں اوقات گذاری ہوتی - آپ کی وفات ماہ جمادی الاول سنہء اور مزار آپ کا اعلیحضرت کے مزار مبارک کے پاس ہے ٭

**خلیفۂ ثانی**:- حضرت اعلیٰ کے خلیفۂ ثانی میاں احمدؒ قصوری تھے - ~~آپ کا مزار قصبۂ قصور میں ہے~~ - حُبِ درویشی آپ کو دربار فاضلیہ میں لائی - چنانچہ آپ نے بعد محنت مجاہدات شاقہ و مجاہدات کثیرہ فائز المرام ہوئے - مشہور ہے کہ میاں احمد صاحب حضرت سے مرخص ہو کر کسی ویرانہ میں ذکر جہر میں مشغول ہوئے - جب آپ ذکر کرتے تو جانورانِ وحشی آپ کے گرداگرد مؤدب حلقہ وار بیٹھ رہتے یہانتک کہ آپ بے اختیار بھاگتے ہوئے خدمتِ شیخ میں حاضر ہوئے آپ نے کمال عنایت سے سینہ مبارک سے لگایا - جس سے آپ کو ایسی تسکین ہوئی کہ وہ گھبراہٹ جاتی رہی - اور انوار تجلیات ذات اقدس کے مورد ہوئے - اور حضرت نے خلعت خلافت پہنا کر علاقہ شرقپور متصل لاہور میں ہدایتِ مردان کے واسطے بھیجدیا - چنانچہ سینکڑوں آدمی خلیفہ موصوف کے ہاتھ پر فیضیاب ہوئے - اور

وہیں وفات پاکر شرق پور میں مدفون ہوئے۔

خلیفۂ ثالث حضرت ممدوح کے میاں محمد لیسین صاحبؒ ہوئے ہیں۔ آپ لاہور کے اکابر میں سے تھے۔ جب طلبِ درویشی کا شوق ہوا تو بٹالہ حضرت ممدوح کی خدمت میں آئے۔ اور شرف بیعت حاصل کیا۔ اور بہرہ مند ہو کر خلعتِ خلافت پہنکر لاہور کی طرف روانہ ہوئے۔ اور ہزارہا آدمی معتقد ہوئے۔ خاصکر قصبہ چماری کے تمام اہل اسلام آپ کے ہاتھ پر بیعت ہوئے۔ خلیفہ ممدوح ہر سال زیارتِ شیخ کے واسطے حاضرِ دربار ہوتے۔ آپ کے ادب کی یہ حالت تھی کہ ایک دفعہ دربار شیخ میں حاضر تھے۔ اور ایک چوبارہ میں جوکہ کنوئیں کے قریب تھا۔ اور ایک دریچہ جوکہ کنوئیں کی طرف تھا۔ بستر لگائے ہوئے تھے۔ آپ کا لڑکا محمد نامی ہمراہ تھا۔ لڑکے نے کہا۔ کاش یہ دریچہ بڑا ہوتا۔ تو آسانی سے پانی نکالا جا سکتا۔ یہ کلمہ سنتے ہی خلیفہ صاحب سخت خفا ہوئے۔ بس یہی درست ہے۔ اور اسی میں حکمت ہے۔ چنانچہ اس صاحبزادہ سے توبہ کرائی۔ واقعی ایسے ہی مؤدب لوگوں نے اس نعمتِ عظمےٰ سے حصہ لیا ہے۔ اور بے ادب محروم رہے ہیں۔

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ شیخ عمر نقشبندی پشاوری لاہور تشریف لائے۔ اور محمد لیسین صاحب ہی کے مکان پر ٹھہرے۔ لوگ زیارت کے واسطے جمع ہوئے۔ گفتگوئے عارفانہ ہو رہی تھی کہ شیخ عمر نے کہا آجکل طریقۂ قادریہ میں کوئی صاحبِ کشف معلوم نہیں ہوتا۔ بس یہ کہنا تھا کہ خلیفہ موصوف غضبناک ہوئے۔ اور فرمایا۔ کہ اے شیخ!

آپ کی یہ گفتگو اگر دریافتِ حال کے واسطے ہے۔ تو خیر۔ ورنہ اس طائفہ پر ایسا خیال کرنا نقصِ ایمان کا خطرہ ہے۔ میں ایک کمترین غلامانِ قادریہ ہوں۔ میں دُور تر ایک جگہ میں جاتا ہوں۔ آپ یہاں سے مجھے تعلیم کریں۔ یا میں یہاں ٹھیرتا ہوں اور آپ کسی دُور ترین موقعہ پر اندر بند کردیں۔ انشاء اللہ یہاں سے اُسے تعلیم کی جائیگی۔ پس شیخ مذکور بحالتِ ندامت خاموش ہوئے۔ اور پھر کبھی ایسا ذکر نہ کیا۔

لکھا ہے کہ بعد انتقال حضرت ممدوح جب خلیفہ موصوف حاضر دربار ہوئے۔ تو مجلسِ نعت و مدائح میں آپ کو حالتِ وجد طاری ہوئی حضرت سید غلام قادر شاہ صاحب خلف حضرت ممدوح جو اس وقت صاحب سجادہ تھے تعظیماً کھڑے ہوگئے۔ اور سب حاضرین اتباعاً کھڑے رہے۔ خلیفہ موصوف آخری بار دربار سے رخصت ہوکر شاہجہان آباد کو تشریف لے گئے۔ اور وہیں انتقال فرماگئے۔

## حضرت خلف الصدق

حضرت ممدوح کے انتقال کے بعد آپ کے خلفِ صادق سید غلام قادر شاہ صاحب الملقب بہ اہل اللہ جانشین ہوئے۔ آپنے اپنے والد و مرشد کی زندگی میں ہی مجاہدات کثیرہ اور توجہاتِ شیخ سے طالبان کے واسطے ہادیٔ کامل ثابت کردیا تھا۔ اور علوم ظاہری میں خداداد عنایت سے پنجاب بھر میں کسی کو مجال دعوے ہمسری نہ تھا۔ بالخصوص علم تصوف میں آپ کی کثرت تصانیف اور اس کے معارف و حقائق کی فصاحت بیانی نے آفتاب نہ روشنی ڈالدی

ہے۔ اور اس علم میں کسی جولانی طبع و رسائی قلم کی گنجائش نہیں رہی حضرت
اہل اللہ کی پیدائش کا واقعہ بھی کرامات سے ہے۔ کیونکہ حضرت محمد فاضل الدین
شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے پہلے دو صاحبزادے تھے۔ جو انتقال کر چکے تھے
اور علاوہ اس کے کوئی اولاد نرینہ نہ تھی۔ سات صاحبزادیاں موجود
تھیں۔ ایک دن حضرت نے اس واقعہ پر نگاہ ڈال کر حضرت دستگیر
عالیان کی جناب میں التجا کی۔ کہ میری آرزو ہے کہ اگر کوئی غلام زادہ
ہوتا تو خدمات لنگر شریف ادا کرتا۔ جس پر حضور سے ارشاد ہوا۔
کہ ہمارے شیدائی فکر و اندیشہ کی ضرورت نہیں۔ خدا کی مہربانی سے
عنقریب لائق و سعادتمند لڑکا پیدا ہوگا جو کہ ہمارا غلام ہوگا۔ اور
اہل اللہ اس کا نام رکھیو۔ اور اس کی تربیت تمہارا فرض ہوگا۔ چنانچہ
ایسا ہی ہوا۔ اس واسطے ان کا نام غلام قادر رکھا۔ اور ہر قسم کے
کمالات میں سبقت ہوئی۔ لکھا ہے کہ مطالعہ میں آپ کا ایسا شغل
تھا کہ کھانا پینا بھول جایا کرتے تھے۔ چنانچہ ایک مرتبہ شام کے بعد
مطالعہ میں بیٹھے ہوئے تھے کہ موذن کی ندائے حی علی الصلوٰۃ مسجد
کی طرف سے کان میں پڑی تو آپ نماز عشا پڑھنے کے لیے اٹھے۔ اور
طبیعت میں خیال پیدا ہوا کہ اذان دوسری دفعہ کیوں ہوئی؟ جب
حجرہ کی کھڑکی کھولی تو صبح صادق کا ظہور تھا۔ آپ نے پھر
نماز قضا و ادا پڑھ کر شغل مطالعہ اختیار کر لیا۔ آپ نے فراغت
تحصیل علم ظاہری جس کی سند و خلعت اپنے والد ماجد غفران
اللہ سے حاصل ہو چکی تھی۔ دل میں طلب مولیٰ ہونے لگی کسی
درویش کامل کی تلاش کا اشتیاق پیدا ہوا۔ کیونکہ آپ کے اپنے

والد بزرگوار یعنی حضرت ممدوح علیہ الرحمتہ کی ولایت کا خیال نہ تھا
لیکن اس خیال کے پیدا ہونے پر حضرت ممدوح خود ہی آگاہ ہوگئے
اور فرمایا کہ اے فرزند! اگر تجھے محبت الٰہی اور طلب ہوئے
صادق ہے۔ تو ادھر اُدھر ہاتھ مارنے میں کچھ فائدہ نہیں۔ کیونکہ تمہارا
مطلوب تمہارے گھر میں موجود ہے۔ پس آپ کا زمانا تھا۔ کہ وہ
ناجائز خطرہ دل سے دور ہوگیا۔ اور عرض کیا کہ مجھ سے بیعت لیجائے
اور فیوضات روحانی سے بہرہ ور فرمایا جاوے۔ چنانچہ آپ
حسب الارشادِ شیخ خود ذکر و فکر و مجاہدات شاقہ میں سرگرم ہوگئے
چنانچہ لکھا ہے کہ کئی رات آپ نے خواب نہیں فرمائی۔ اور
کئی دن کھانا نہیں کھایا۔ اور ہر رات ۱۸ ہزار اسم ذات کی ضرب لگاتے
جس سے اکثر اوقات منہ اور ناک سے خون جاری ہوتا۔ اور دن
حبس دم اور مراقبات اور اشغال میں صرف ہوتا۔

آپ کے حالات میں ہے کہ ایک دفعہ بڑے عرس مبارک
پر ہجوم خلائق بکثرت ہوا۔ اور ان میں قصبہ رحیلہ جو کنارہ
بیاس دریا پر واقع ہے۔ جس کا نام سری گوبند پور بھی ہے۔
وہاں سے بھی ایک گروہ معتقدین کا حاضر آیا۔ ان میں سے
ایک نوجوان لڑکے سے آپ کو الفتِ عاشقانہ ہوگئی۔ جس میں
چھ ماہ تک کھانا سونا چھوٹا رہا۔ اور قلق و اضطراب میں اوقات
بسری ہوئی۔ اس مدت کے بعد یکلخت وہ مجازی کشش حقیقت
سے بدل گئی۔ فرماتے ہیں کہ اس استغراق میں وہ فیضان اور
لذت حاصل ہوئی جو کہ میری استعداد سے زیادہ تھی۔

متاب از عشق رُو گرچہ مجازیست
کہ آں بہر حقیقت کارسازیست

آپ فرماتے ہیں مجھے علمی مباحثہ سے شوق نہ تھا۔ جیسا کہ طلباء یا نو تحصیل یافتگاں کو ہُوا کرتا ہے۔ تاہم دو دفعہ ایسا اتفاق ہو گیا ایک مرتبہ قبلہ امم حضرت ممدوح حاکمِ وقت کے پاس تشریف رکھتے تھے۔ جس کا نام ادینہ بیگ خاں تھا۔ اس مجلس میں قاضی معین الدین نامی عالم اور اُن کے شاگردان موجود تھے جنہوں نے حضرت سے کچھ کج بحثی شروع کر دی جس سے مجھے رنج پہنچا۔ اور میں نے اُس سے جواب شروع کر دیئے۔ اور برکتِ پیر سے چند منٹ میں ایسا خاموش ہُوا کہ لب نہ ہلا سکا۔ دوسرا موقعہ ایسا ہُوا کہ کشمیری مولوی دربار شریف آئے۔ اس وقت حضرت اعلیٰ ایک شاگرد کو سبق پڑھا رہے تھے۔ مولوی نے پوچھا۔ اس درگاہ کا اُستاد کون ہے؟ حضرت اعلےٰ نے فرمایا۔ ادھر بالا خانے میں ہیں۔ اور مجھ ناچیز کی طرف اشارہ تھا۔ چنانچہ وہ مولوی صاحب میرے پاس تشریف لائے۔ اور باتوں باتوں میں علمی مباحثہ شروع کر دیا۔ پھر مجھے بھی اچھی طرح ہمکلام ہونا پڑا۔ جس سے مولوی صاحب چُپ ہو گئے۔ اور فرمایا جیسا سُنا تھا ویسا پایا۔ مگر جو شخص نیچے پڑھا رہا ہے وہ بڑا عالم معلوم نہیں ہوتا۔ میں نے کہا کہ تو یہ کرو۔ وہی تو مالک اور اُستاد الکل اور شیخ ہیں۔ پھر وہ شخص میرے ہمراہ اُسی وقت حضرت اعلےٰ کے پاس حاضر ہُوا۔ اور طالبِ معافی ہُوا۔ اور بعد شرفِ زیارت واپس گیا۔

## ۱۔ سیدنا حضرت غلام غوث شاہ صاحب رح خلف و جانشین

حضرت سرکار والاشان نائب سید محی الدین ابو الفرح سید محمد فاصل الدین رحمۃ اللہ علیہ کے حالات میں ہے۔ کہ آپ والد ماجد کے زمانہ میں لباس عالمانہ پہنا کرتے تھے۔ ایک دن سفید پارچات کو صوفیانہ رنگ میں درست کرا کے پہنا۔ حضرت ممدوح نے دیکھ کر فرمایا۔ اے فرزند یہ کپڑا کہاں سے آیا ہے؟ عرض کیا سابقہ پارچات کو رنگ کرایا ہے حضور نے ارشاد کیا اے عزیز! ہم شاہِ دوجہاں سرکار غوث پاک رض کے غلامان سے ہیں۔ ہمیں ایسے پرانے پارچات سے کیا کام۔ انہیں کسی محتاج کو دیدو۔ اور آئندہ ایسا کام مت کرو۔ آپ فرماتے ہیں کہ پھر عمر بھر مجھے ایسے ایسے لباسِ فاخرہ ملتے رہے کہ اپنے زمانے کے اُمرا کو بمشکل نصیب ہوں۔ البتہ طرز درویشانہ ہوتی۔

(۲) آپ فرماتے ہیں کہ ایک دن میں نے بحالتِ مراقبہ حضرت بلال رض کو دیکھا کہ آپ میرے لئے ایک پیراہن اور ایک کلاہ جسکے اوپر ایک چھوٹا سا عمامہ ہے لائے ہیں۔ اور پھر ایک شخص کی آواز آئی کہ آپ کو رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم یاد فرماتے ہیں۔ پس حضرت بلال رض مجھے ساتھ لیئے حضور کی طرف چلے۔ دیکھا کہ صحنِ مدرسہ فاضلیہ میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کچھ ارشاد فرما رہے ہیں۔ پس اس روز سے میرا لباس اسی طرز پر رہتا۔ بلکہ اکثر فقرائے ملک نے اسی طریقہ کا تتبع کر لیا۔

روایت ہے کہ حضرت ممدوح نے انتقال کیا۔ آخر وقت میں حضرت

سیدنا غلام قادر شاہ صاحب رح کے ہاتھ کو پکڑ کر تین دفعہ "میاں جی" کا ارشاد فرمایا۔ اور انہیں کلمات نے تمام برکات روحانی آپ کو عنایت کر دیئے۔ اور ساتھ ہی فرمایا کہ نورِ دیدہ من! مدرسہ شریفہ کے نچلے حصہ میں اپنی نشست اختیار کرو۔ اور طالبان علم ظاہر و باطن کے فیضان پہنچانے میں وقت صرف کرو۔ حضرت ممدوح کے انتقال کے بعد حضرت موصوف سے ایک شخص نے بیعت کی التجا کی۔ تو آپ نے فرمایا۔ اے عزیز! اگرچہ مجھے اس امر کی اجازت ہے۔ لیکن تھوڑا سا توقف کرو۔ چنانچہ آپ مراقب ہوئے اور اتنا عرصہ اسی حالت میں رہے کہ آپ کے دونوں ہاتھ اپنے والد ماجد حضرت ممدوح کے ہاتھوں کی مانند ہو گئے۔ اسی وقت اس شخص کو بیعت فرما کر مشغول ہوئے۔

میاں احمد قصوری کہتے ہیں۔ کہ حضرت ممدوح کے انتقال کے بعد میرے دل میں خیال پیدا ہوا۔ کہ حضرت کا انتقال ہو چکا ہے۔ اب میری روحانی تعلیم کے بقایا کی نسبت معلوم نہیں کہ صاحبزادہ موصوف مدد دے سکیں یا نہ۔ پس چونکہ میں مراسم تعزیت ادا کرنے کو صاحبزادہ صاحب ممدوح کی خدمت میں حاضر ہوا۔ باتوں باتوں میں صاحبزادہ صاحب نے ارشاد فرمایا کہ اے بھائی مطمئن رہو۔ خدائے تعالےٰ سے دریائے فقر جو مجھکو عنایت ہوا ہے۔ اس کے بہم پہنچانے میں تم سے کوئی دریغ نہ کرونگا۔ اس مکالمہ کے سننے سے مجھے دہشت طاری ہوئی۔ اور میں تائب ہو کر چند روز حضور کی خدمت میں رہ کر منزلِ مقصود پر پہنچا۔

ولایت شاہ نامی ایک درویش لکھتے ہیں۔ کہ پہلی مرتبہ جب میں
حضرت سیدنا غلام قادر شاہ صاحب کی خدمت میں باریاب ہؤا
تو آپ نے میرا مسکن و مولد دریافت فرمایا۔ جس پر میں نے عرض
کیا۔ کہ پشاور۔ حضور نے فرمایا باوجود ایسا ملک ہونے کے تمہارا
لباس کیوں غیر شرع ہے؟ جب رات کا وقت ہؤا تو خواب میں
دیکھا کہ عذاب کے فرشتے دوزخ کی طرف کھینچ رہے ہیں۔ باوجود
میرے فریاد کرنے کے ان کو رحم نہیں آتا۔ پس اچانک دیکھتا ہوں
کہ آنحضرت اس لباس میں تشریف لائے۔ اور میں نے آپ کا
دامن پکڑ لیا۔ اور اس ہولناک جگہ سے باہر نکل آیا۔ اور آنکھ کھل
گئی۔ اس ہیبت ناک واقعہ سے مجھ پر پیاس اور لرزہ غالب ہؤا۔
زبان گفتگو نہ کر سکتی تھی۔ چنانچہ خدمتگار سے اشارہ کے ذریعے پانی
طلب کیا۔ اور بعد غسل نفل ادا کئے۔ آئندہ اس لباس کو ترک کیا۔
حسب صبح کو حضور کی خدمت میں حاضر ہؤا۔ تو میں نے واقعہ گذشتہ
عرض کرنا چاہا۔ مگر آپ بلا توجہ فرمائے حجرہ شریف میں تشریف لیگئے
اور میں ہاتھ باندھے کچھ دیر دروازے پر کھڑا رہا۔ حضور نے باریابی
بخشی اور قبل اس کے کہ میں کچھ عرض کروں۔ ارشاد ہؤا کہ اے
عزیز! خدائے تعالےٰ نے تجھ پر اصلیت کھول دی ہے۔ اب جسطرح
طبیعت چاہے کرو۔ میں نے عرض کی کہ اپنے سابقہ تصوروں سے
تائب ہوتا ہوں۔ اور حضور کے حکم اور جان و دل سے قبول کرنے
کو تیار ہوں۔ پس آپ نے مجھ سے بیعت لی اور اوراد و اشغال حسب
طریقہ تعلیم فرمائے۔ چند روز کے بعد ایک شخص نے جس کی ظاہرا

